سے بازاری جوئے کا وہ کھیل کھیل کر سات سلطنتیں اور پانچ دریا ہضم کر چکا ہے کہ بڑے بڑے سیاست دان اس کی غیر فرنگی ذہنیت اور چنگیزی حکمت عملی پر انگلیاں منہ میں لئے بیٹھے ہیں، وہ اپنی واسکٹ اور دھوتی اور کھدر کی نوکدار ٹوپی میں ہی سیاست کے وہ عظیم الشان کرشمے انہی سات برس میں دکھا چکا ہے جو ہمارے کوٹ پتلون والے نقالچی ایک سو برس میں دکھا نہیں سکتے۔ مسلمانو! یہ مسلم لیگ والے نئی دلہن کی طرح میری بتائی ہوئی تجویزوں سے کیوں شرماتے ہیں، کیوں سمجھتے ہیں کہ اگر مشرقی نے قوم کے بچے بچے کو عمل اور نکوکاری کے لئے اس طرح تیار کر دیا جس طرح کہ نہرو ہندوؤں کو مسلمانوں کے خلاف ہندوستان میں تیار کر رہا ہے تو بڑا ہی "خلافِ تہذیب" منظر ہوگا، کیوں کہتے ہیں کہ نہرو چنگیزی لیڈروں کی طرح سات سلطنتوں پر ہاتھ مار کر اب آٹھویں پر تنگیزی سلطنت کو ہڑپ کرنے کی فکر میں ہو اور اس سلطنت کو گرانے کے لئے رضا کار اپنے ہاتھ سے تیار کرے تو نہرو کو صرف (aggression) کا مہذب خطاب دے کر (dismissed) کر دیا جائے لیکن اگر مشرقی یہی بات پاکستان میں پیدا کرنا چاہئے اور ان کو اس بات کی ترغیب دے تو پتلون کی جیبوں میں ہاتھ ڈال کر اور شرما کر مشرقی کو یہ کہتے ہوئے ٹال دیا جائے کہ حکومت نے یہ سب باتیں نوٹ کر لی ہیں اور جب وقت آئیگا ہم ضرور ان پر عمل کریں گے میرے خیال میں یہ تمام ذہنیت اس سطحی فرنگیت کا نتیجہ ہے جو مسلمانوں نے کم علم ہوتے ہوئے انگریزوں سے حاصل کی جس فرنگیت کو صحیح معنوں میں لے کر اور اپنی گوں کا بنا کر نہرو نے اپنی بزدل اور مسلمان کے سائے سے بھاگنے والی ہندو قوم کو سات سال میں بڑی سے بڑی بہادر قوم بنا دیا جو قوم آپ سات سال سے مسلسل پانچ کروڑ مسلمانوں کو گیدڑوں کی طرح ہندوستان سے بھگانے میں ہر جگہ مصروف ہے اور ہمارے لیڈر ٹک ٹک پڑے نہرو کی اس غیر مہذب چنگیزیت کو دیکھ رہے ہیں اور ان کی موت کا انتظار اُسی تہذیب اور وقار سے کر رہے ہیں جس طرح پر کہ نہرو پنجاب کے چھ دریا بے ڈکار نگل گیا اور آٹا کسی زمانے کے بیس سیر سے چالیس سیر ہونے کی بجائے بیس سیر سے ڈھائی سیر کر گیا!

## کنونشن میں صلاحِ مسلم لیگ کا ارادہ بھی نرا ڈھکوسلہ ہے!

مسلمان بھائیو! اسی مسلم لیگ کی طلاح کی تجویز کے سلسلہ میں میں نے کئی تحریری تجویزوں کے علاوہ زبانی باتیں وزیر اعظم بہادر سے تخلیے میں دل کھول کر کیں، بلکہ دو ایک یقین دہانیاں وزیر اعظم نے بند کمرے میں الگ ہو کر بڑے وثوق سے مجھے بھی دیں۔ وزیر اعظم بہادر نے مجھے بڑے جوش و خروش سے کہا کہ مسئلہ اصلاحِ مسلم لیگ کے متعلق میرے پیش کردہ بیان کو انہوں نے دو ہزار کی تعداد میں چھاپ کر قریبی حلقوں تقسیم کر دیا ہے اور عنقریب اسی طرح کی کئی اور ملاقاتیں جب تک نہ ہو لیں ہم اصلاحِ مسلم لیگ کے مسئلے کو حل نہیں کر سکتے۔ الغرض یہ باتیں قریباً چار ماہ سے ہو رہی ہیں، امریکی امداد کے متعلق بھی اِدھر اُدھر کی کئی باتیں ضمناً درمیان میں آئیں اور ہو گئیں، لیکن ان سب کا اس وقت تک نتیجہ صرف قلم کے دونوں طرف سے زور کے سوا کچھ نہیں نکلا اور وزیر اعظم سے میری ملاقات سے پیشتر میرے اس کہنے کے باوجود کہ میں ملاقات کو اسی صورت میں مفید سمجھتا ہوں کہ مسلم لیگ اور حکومت کی عام اصلاح کے ساتھ ساتھ اُن مصائب کا حل بھی ہو جنمیں قوم اس وقت گرفتار ہے گو یا نفسِ مضمون کی طرح ابھی تک کوئی فوری اور قطعی قدم نہیں اٹھایا گیا، اور نہ اس قدم کے اٹھانے کی سردست کوئی امید نظر آتی ہے بظاہر مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بنگال کی شکست فاش کے بعد جو انتخابات میں مسلم لیگ کو ہوئی، لیگ والوں کو اس ملک میں اپنے قائم رہنے کے متعلق سخت ترین خوف اور ہراس کچھ لمحوں کے لئے پیدا ہوا تھا، انہوں نے اس خوف میں لیگ کی تطہیر اور اصلاح کے متعلق وقتی سی چیخ پکار لوگوں کو دوسری سڑک پر ڈالنے کے

لئے پیدا کی، پھر جب بنگال کے منتخب شدہ وزیر اعظم کو کال کوٹھڑی میں بند کر کے بنگال میں اپنی پوزیشن مضبوط کرلی تو اب یہ لوگ پھر ستی پا چکے ہیں کہ دراصل کچھ نہیں ہوا، ہم اُسی طرح یہاں حکومت کریں گے، کوئی پارٹی نہ یہاں نہ مشرقی پاکستان میں ہمارے مقابلے میں آسکتی ہے، مبارک مبارک ان لوگوں کی آپس میں ہوچکی ہے، کنونشن منعقد کرنے کا ڈھونگ جس سے عوام کو امید ہو چلی تھی کہ اس میں یہ لوگ اپنے آپ کو بہتر بنانے کی تجویزیں ضرور کریں گے ختم کر دیا گیا ہے۔ اب وہ کنونشن اگر منعقد بھی ہوئی تو عام جلسوں کی طرح ایک بڑا جلسہ ہوگا، جس میں کچھ اِدھر اُدھر کی باتیں یا صدارت کی تبدیلی ہوگی لیکن ملک کی حالت بدلنے یا مسلم لیگ اور مسلمانوں میں کسی حقیقی اصلاح پیدا کرنے کے متعلق ادنیٰ بات نہ ہوسکے گی۔ الغرض مسلمانو! ممکن ہے کہ اگلے ایک دو اور ماہ تک میری خط و کتابت وزیر اعظم سے جاری رہے اور شاید اس پہاڑ کو پورے طور پر کھودنے کے بعد کوئی چھوٹا سا چوہا بھی نکل آئے لیکن اس بدقسمت رعیت کی سات سال کی چیخوں اور کراہوں کے بعد جو نوّے فیصدی قوم کے دلوں سے نکلتی رہی ہیں مشرقی بنگال سے مسلم لیگ کو شکست فاش دے کر برطرف کر دینے کی اُمید ختم ہوچکی ہے، کشمیر کو پھر دشمن سے چھین لینے کی امید ختم ہو چکی ہے حیدر آباد دکن، جوناگڑھ، مانگرول، مناودر پھر قبضہ کر لینا باد رہوا ثابت ہو چکا ہے، نہروں کے پانیوں کو پھر جاری کرنے کا دیوالیہ پن مالیخولیا سے زیادہ حقیقت نہیں رکھتا، بھوک اور ننگ کے کسی قریبی یا دُور کے زمانے میں دُور ہو جانے کی اُمید حرف غلط بن کر مٹ رہی ہے رشوت ستانی، اقربا پروری، قہر اور ظلم، چیخوں اور آہوں کے ختم ہو جانے کے ولولوں کا ادنیٰ نشان کہیں نظر نہیں آتا، حالات جو روز بروز بگڑ رہے ہیں اور دشمن کی پاکستان کو مٹانے کی تیاریاں جو ہر چڑھے سورج پر زیادہ اور زیادہ خطرناک طور پر ہو رہی ہیں ان کی روک تھام کے لئے کوئی ادنیٰ تیاری قوم یا ملک یا سلطنت میں ہوتی نظر نہیں آتی۔ الغرض دو لفظوں میں مسلمانو! اس وقت تک میرے پاس کئی ماہ کی خط و کتابت کے بعد کوئی ایسی شے حتمی اور قطعی نہیں جس کو پیشِ نظر رکھ کر میں کہہ دوں کہ پاکستان پر اچھے دن آنے والے ہیں، حکومتِ وقت پاکستان کو غالب کرنے کی سچی فکر میں ہے، قوم کا ڈھانچہ عنقریب بدلا جانے والا ہے، مصائب عنقریب دُور ہونے والے ہیں اور مستقبل روشن نظر آرہا ہے۔

**مسلمانو بھائیو!** ان حالات میں جو میں نے بیان کئے ہیں پاکستان کے مسلمانوں کے لئے بڑا آڑا وقت ہے۔ پاکستان اگر درست نہ ہوا تو پاکستان مٹ جائے گا، پاکستان کے عوام اگر درست نہ ہوئے تو پاکستان روز بروز کمزور ہو کر اور شکستیں کھائے گا، پاکستان کی حکومت نے اگر یہی بزدلانہ رویہ ہندو حکومت کے ساتھ رکھا تو ہندو پاکستان کی حکومت کو اور دبائے گا اور نئی فتوحات حاصل کرے گا، پاکستان کی حکومت نے اگر امریکہ اور انگلستان پر بھروسہ کر کے اپنے آپ کو خود مضبوط نہ کیا تو پاکستان کی حکومت نئی شکستوں سے دوچار ہوگی جیسا کہ اب تک کسی مسئلے میں امریکہ اور انگلستان دونوں نے پاکستان کو کوئی عملی اور یقینی مدد نہیں کی، پاکستان کی حکومت دشمن کے مقابلے میں کمزور اور بزدل ہی رہے گی جب تک کہ تمام رعیت دل و جان سے اس کی نہ ہو اور ہر قربانی کے لئے عملاً تیار نہ ہو، رعیت دل و جان سے حکومت کی ہرگز نہیں ہو سکتی جب تک کہ رعیت ہر نقطۂ نظر سے پورے طور پر خوشحال نہ ہو اور بھوک، ننگ اور آسائش کے تمام سوالات بخوبی حل نہ ہوں، بھوک ننگ اور آسائش کے سوالات کس طرح حل نہیں ہو سکتے جب تک کہ ملک میں خوراک، کپڑے اور گھر کے لازمات اس کثرت سے نہ ہوں کہ امیر اور غریب سب کو پیٹ بھر کر کھانا، عمدہ لباس اور عمدہ رہائش نصیب نہ ہو اور اگر یہ نہ ہو سکے تو رعیت اس وقت تک خوش نہیں ہو سکتی جب تک کہ غریب، بھوک اور بے لبس رعیت کے ساتھ ساتھ پاکستان کی حکومت کے آدمی وزیر اعظم سے لے کر چھوٹے سے چھوٹے وزیر اور حاکم تک خود بھوکے نہ رہیں، ان کے گھروں میں بھی غریب کے گھر کی

طرح دال اور پانی پکے، ان کے بدنوں پر بھی چیتھڑے اور پیوند کئے ہوئے کپڑے ہوں، وُہ بھی غریب کی طرح سڑکوں پر پیدل چلیں
اور ثابت کر دیں کہ حکمران لوگ رعیت کے ساتھ ان کے غم میں شریک ہیں۔ اُدھر پاکستان کی حکومت کسی عزت اور طمطراق کے ساتھ
اس ملک میں قائم نہیں رہ سکتی جب تک کہ ہندو دشمن سے نہ صرف برابر کی ٹکر بلکہ نہلے پر دہلا نہ ہو اور دشمن کی ہر چال کا فوری اور
دو ٹوک جواب نہ، یہ صورت اسی وقت پیدا ہو سکتی ہے کہ حکومت کی مشین کا ہر پرزہ ایمانداری اور ولولے سے کام کر رہا ہو،
ہر شخص حاکمِ محکمہ سے لے کر چھوٹے سے چھوٹے کلرک تک اپنی تنخواہ کے لحاظ سے، اپنے فرائض کے لحاظ سے، اپنی ایمانداری اور
نیک کرداری کے لحاظ سے، اپنے آپ کو، حکومت کو رعیت کو مطمئن نہ کرے پاکستان کی حکومت کسی عنوان سے قائم نہیں رہ
سکتی اور ہندو کا مقابلہ نہیں کر سکتی جب تک کہ حکومت کی فوج اور تمام محاربانہ طاقتیں صحیح معنوں میں
یعنی مؤثر طور پر اپنے فرائض کو ادا کرنے والی نہ ہوں، جب تک میدان میں لڑنے والا سپاہی دل و جان سے اپنی زندگی ہر
خطرے کے وقت قربان کرنے کے لئے تیار نہ ہو۔ الغرض اگر غور سے دیکھو تو یہ ایک بڑا گورکھ دھندا ہے جس کا سرا کہیں نظر
نہیں آتا اور اگر کہیں سے نظر بھی آجائے تو پھر اس دھاگے کا تعلق دوسرے دھاگوں سے پیوست ہوتا دکھائی نہیں دیتا۔
اس الجھن کی حالت میں میں نے یہ تجویز کیا تھا کہ اس گورکھ دھندے کا حل سب سے پہلے یہ ہے کہ مُسلم لیگ کے اندر اصلاح
سب سے پہلے کی جائے، کسی دو چار آدمیوں کو جنہوں نے مسلم لیگ کے اندر آ کر پاکستان کو سب سے زیادہ استعمال کیا ہے پھانسی
کی سزائیں سر بازار دے کر ان کے سر چوراہوں پر لٹکا دیئے جائیں۔ ان دو چار یا ایک دو ہی کو سزا دینے سے تمام حکومت
اور مسلم لیگ کا عملہ گاندھی کے چرخے کے تکلے کی طرح سیدھا ہو جائے گا، اور مسلم لیگ میں اصلاح اسی روز سے شروع ہو جائے
گی جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ صاحب! بے ایمانی کی اصلاح مشکل ہے سر تا پا غلط کہتے ہیں۔ خدا کی اس کائنات میں انسان سب
سے زیادہ ضعیف اس لئے ہے کہ فہم و ادراک کی امانت سب حیوانوں کے بالمقابل انسان کو
زیادہ عطا کی گئی ہے گدھا کیوں ڈھٹائی میں سب سے زیادہ مشہور ہے اس لئے کہ گدھے میں عقل کی کمی ہے۔ اس بنا پر
میں یقین کرتا ہوں کہ مسلم لیگ کی اصلاح کا مسئلہ سب سے زیادہ آسان مسئلہ ہے اور صرف ایک دو پھانسیوں سے حل ہو
سکتا ہے، اگر مسلم لیگ کے بدترین ایک دو آدمیوں کو سزا مل گئی اور ان کا جمع کیا ہوا سب اندوختہ ضبط کر لیا گیا تو ہمیں صرف
آئندہ طرزِ عمل سے سروکار ہے، کسی شخص کے پچھلے عمل سے سروکار نہیں ہم تو صرف پاکستان کو آئندہ کے لئے درست کرنا چاہتے
ہیں مستقبل میں کوئی شکست نہیں کھانا چاہتے اس بات کے درپے نہیں کہ مسلم لیگ کے ہر شخص کو جس نے پچھلے سالوں میں ادنیٰ
سی برائی بھی کی ہے انتقام کے طور پر پکڑیں اور ایک ایک کو کیفر کردار تک پہنچائیں۔ اس حساب سے تو ایک شخص بھی شاید
مسلم لیگ میں باقی نہ رہے جس کو پھانسی نہ دیا جائے اور ہم یوسف بے کارواں بن کر رہ جائیں گے اس بنا پر مسلم لیگ کی
اصلاح کا مسئلہ میرے نزدیک نہ صرف یہ کہ آسان مسئلہ ہے بلکہ اصلاح کا بنیادی مسئلہ ہے لوگ اور عوام الناس جب دیکھیں
گے کہ مسلم لیگ کے بڑوں بڑوں نے سب سے پہلے اپنی اصلاح شروع کر دی ہے، کوئی ایک مسلم لیگی حاکم نہیں رہا جو وقت پر اپنے
دفتر نہیں پہنچتا، کلرکوں کے ساتھ بیٹھ کر اسی محنت اور ولولے سے کام نہیں کرتا جس محنت سے ادنیٰ سے ادنیٰ کلرک صبح سے شام
تک اپنا پسینہ بہاتا ہے تو خود بخود وہ اپنے فرائض کو اپنے ذمے لے لیں گے اور تمام پاکستان ایک سال کے قلیل عرصے میں
خود بخود درستی اور اصلاح کی طرف قدم بڑھاتا جائیگا۔ اسی اشارے میں کہ یہ ابتدائی درستی ہوگی مسلم لیگ کے درست شدہ آدمی
اس خیال سے کہ اب لیگ کے درست شدہ آدمی اور نفع اندوزی کا امکان کم ہوتا جا رہا ہے اپنے مواخذے کے معیار کو اور
بلند کرتے جائیں گے اور ہر دوسرے کو دیانتدار بنانے کی کوشش کریں گے تاکہ وہ دوسرا مال ہڑپ نہ کرے! وہ یہ دیکھ کر کہ

ہماری صلاح عوام الناس میں اصلاح پیدا کر رہی ہے اور پاکستان کی حکومت روز بروز مضبوط ہوتی جا رہی ہے۔ طلاح کا ایسا غیر مختتم سلسلہ رواں کر دیں گے جس کا نتیجہ بالآخر تمام قوم کی اصلاح ہے۔ اَلنَّاسُ عَلٰی دِینِ مُلُوکِھِم کی ضرب المثل اس قدر سچی ضرب المثل ہے کہ اس سے زیادہ کسی ضرب المثل کا سچا ہونا محال ہے۔ اس کے معنے یہ ہیں کہ عوام الناس وہی مذہب اور وہی طریقہ اختیار کرتے ہیں جو اُن کے بادشاہوں اور رہنماؤں کا ہو، اگر رہنما لٹیرے، بدکردار اور بے ایمان ہوں تو لامحالہ تمام رعیت لیٹری، بدکردار اور بے ایمان بن کر رہے گی۔

## پبلک کی بے پناہ آواز ہی مسلم لیگ میں طِلاح پیدا کر سکتی ہے

مسلمانو! مسلم لیگ کی طلاح کا مسئلہ اگرچہ موجودہ حالات میں بنیادی مسئلہ ہے مگر مجھے یہ بتاؤ کہ اس بلّی کے گلے میں کون سا چوہا گھنٹی لٹکائے گا، وہ کون شخص ہے جو حکومت کو کہے کہ تم اپنے دو چار آدمی ہمارے حوالے کر دو تاکہ وہ پھانسی پر لٹکا دیئے جائیں اور طلاح پیدا ہونی شروع ہو جائے ظاہر ہے کہ یہ کام صرف پبلک کی بے پناہ آواز سے پیدا ہو سکتا ہے، پبلک ہی اس شخص یا گروہ یا طاقت کو مقرر کر سکتی ہے جو لیا کام پبلک کے زور سے کر گزرے مشرقی بنگال کی پبلک نے ہی ابھی ابھی اس بات کا فتویٰ دیا ہے کہ ہمیں مسلم لیگ کی ضرورت نہیں مگر یاد رکھو کہ مشرقی بنگال کی پبلک نے جو کچھ کیا ہے وہ حُبِّ علی سے نہیں بلکہ بغضِ معاویہ سے کیا ہے وہ لوگ اگرچہ بنگالی ہونے کی وجہ سے آپس میں پھٹے ہوئے ہیں اور اُن کے رہنما ماسوا مولوی فضل الحق کے جو میرے نزدیک بالکل کھرا آدمی ہے باقی سب مثلاً بھاشانی اور سہروردی اور زید بکر اور عمر جو بھی ہیں ان کو دینِ اسلام سے کوئی خاص محبت نہیں بلکہ ان کو اس امر کی بھی پروا نہیں کہ یہاں اسلام حکومت کرے یا کفر، اس لحاظ سے مشرقی بنگال کی پبلک نے ابھی تک پاکستان کے مسئلے کو حل نہیں کیا بلکہ اور پیچیدہ کر دیا ہے میں چاہتا ہوں کہ سرِدست مغربی پاکستان کی پبلک بہ یک آواز صرف مسلم لیگ کی اصلاح کو پورے زور سے اپنے ہاتھ میں لے اور اپنے زور سے موجودہ وزیر اعظم اور اسکی کابینہ کو اس بات پر لائے کہ اگلے چند مہینوں یا ہفتوں کے اندر اندر مسلم لیگ کی اصلاح کا کام نہ صرف شروع بلکہ زور سے شروع ہو جائے۔ پبلک بیک آواز کسی ایک شخص یا گروہ کو مقرر کرے اور مطالبہ کرے کہ مسلم لیگ کی بیدردانہ اور متشددانہ طلاح کا کام اس گروہ یا شخص کے ہاتھ میں دیدیا جائے بیدردانہ اور متشددانہ اسلئے کہ جراح کے نشتر کے بغیر درست ہو نہیں سکتا۔ لاہور کی پبلک، راولپنڈی کی پبلک، پشاور کی پبلک کراچی کی پبلک ہر جگہ اس قطعہ کا مطالبہ شروع کر دے کہ سب سے پہلے سرداروں کی اصلاح ہونی چاہئے ہم ایک دو سرداروں کے سر پھانسی پر لٹکے ہوئے دیکھنا چاہتے ہیں لیکن انہی سرداروں کے جنہوں نے پاکستان کا خون پیکر اپنے آپکو موٹا کیا۔ اگر پبلک کی اس آواز پر حکومت نے کان نہ دھرا تو یاد رکھو مغربی پاکستان کا یہی متحدہ محاذ ہو گا جو مشرقی پاکستان کے محاذ سے بدرجہا بلند تر اپنے مقاصد میں ہو گا اور جس پر مسلم لیگ یہ کہہ کر انگلی نہیں رکھ سکتی کہ یہ غدّارانِ ملک کے مطالبے ہیں یہ لوگ کمیونسٹ ہیں، یہ لوگ یہ ہیں، وُہ ہیں، وغیرہ وغیرہ۔ اس صورت میں مغربی پاکستان کی تمام پبلک جو بھوک اور ننگ کی وجہ سے آگے ہی سخت دکھی ہے مسلم لیگ سے ساری کی ساری پورے طور پر برگشتہ ہو جائے آئندہ انتخابات میں مسلم لیگ کو ایک ووٹ نہ دے سب کی سب مسلم لیگ کی جگہ اسلام لیگ یا اگر کوئی اور سیاسی جماعت باقی رہ گئی ہے اس میں شامل ہو جائے اور اپنی حکومت قائم کرے۔ مسلمانو! مسلم لیگ کے خلاف ہو کر اس جماعت سے اِتمامِ حجت ہونے کے بغیر تعاون نہ کرنا اس وقت

دانشمندی نہیں۔تم اچھی طرح جانتے ہو کہ مسلم لیگ کا سب سے بڑا دشمن میں ہوں لیکن دانشمندی کا تقاضہ یہ ہے کہ میں اسکی
ایسے آڑے وقت میں مدد کروں، کوئی ایک لفظ ایسا نہیں جو میں نے مسلم لیگ کے خلاف کہا ہو اور وہ حرف بحرف پورا نہ
ہوا ہو، مسلم لیگ والوں نے اکثر خودغرضی سے لیکن اکثر اوقات کم فہمی اور کم علمی سے بھی بعض ایسی بڑی بڑی سیاسی
غلطیاں کی ہیں جنکی وجہ سے پاکستان سخت نرغے میں پھنس گیا ہے لیکن چونکہ اس وقت مسلم لیگ کو اندرونی مخالفت سے کمزور
کر دینا دراصل ہندو کو زور آور کرنا ہے اس لئے میں اس وقت تک مسلم لیگ کے خلاف چلنے کے لئے آپ کو نہیں کہتا جبتک
کہ میرے مطالبوں کا آخری جواب دو ٹوک حکومت کی طرف سے نہ مل جائے اور مجھے یقین ہو جائے کہ یہ لوگ
ہمیں صرف ٹالتے ہیں۔میری ۲۳ جولائی کی چٹھی گورنر جنرل کے سامنے ہے اسمیں میں نے مطالبہ کیا ہے کہ مسلم لیگ، مسلم
لیگی حکومت، حکومت کے ہر محکمے اور شعبہ اور عوام الناس کے ہر طبقے میں جبتک کردار اور افعال کی بنیادی اصلاح نہ ہو
گی ہندو کی سات سال میں انتہائی طور پر ترقی کرنیوالی حکومت ہمارے مطالبات یعنی کشمیر پر قبضہ، حیدرآباد دکن، جوناگڑھ
وغیرہ کی واپسی، نہروں کے پانی کی واپسی اور پانچ کروڑ مسلمانوں پر مظالم سے دست برداری وغیرہ کے متعلق ایک انچ اپنی
جگہ سے نہ ہل سکیگی، میں نے لکھا ہے کہ حکومتیں صرف زور اور طاقت سے ہلا کرتی ہیں، کسی کمزور کے زور آور سے مدد
کی بھیک مانگ لینے سے کمزور زور آور نہیں ہوتا بلکہ تمسخر کا نشانہ بنتا ہے کسی حکومت پر نازک اور غیر معمولی مرحلوں کے آنے کے
وقت صرف غیر معمولی انسان ہی کام آیا کرتے ہیں اور جو حکومتیں ایسے غیر معمولی موقعوں پر معمولی کام ہی کرتی رہتی ہیں اور موت
کے انتظار میں اپنا قیمتی وقت گذارتی ہیں وہ بالآخر مٹ جاتی ہیں، میں نے اس خط میں کہہ دیا ہے کہ حکومت سات برس تک
یہی کہتی رہی کہ ہم حالات سے پورے طور پر باخبر ہیں اور اس کا موثر اقدام کر رہے ہیں، اس سات سال میں حکومت پورے طور پر
"باخبر" اور "موثر علاج" کرتے کرتے بھی ہر جگہ شکست کھا گئی ایسی حکومت کا کیا اعتبار ہے کہ آگے چل کر شکست نہ کھائے
ہندو نے پانچ کروڑ مسلمانوں کو مٹانے کی ٹھانی حکومت لیاقت نہرو پیکٹ ہی بناتی رہی، وہ مٹاتے رہے یہ صرف دیکھتی
رہی، ہندو نے دریاؤں پر قبضہ کیا یہ کانفرنسیں ہی کرتی رہی، ہندو نے حکومت سے ۱۸ مئی ۱۹۴۸ء کا معاہدہ موجودہ گورنر
جنرل کے دستخط سے لکھوا لیا جو اپنے ہاتھ کاٹنے کے مترادف تھا، حکومت نے آنکھیں ہوتے ہوئے اپنے ہاتھ کاٹے اور ہندو کے
فریب کو نہ دیکھا، ہندو نے دو دن میں جوناگڑھ پر قبضہ کر لیا ہم احتجاج ہی کرتے رہے، ہندو کو ہم نے ۹۰ فیصد اُن کی عورتیں واپس
کر دیں ہماری ۲۰ فیصدی بھی واپس نہ ہوئیں اور حکومت کہتی رہی کہ ہم کاروائی جو مناسب ہے کر رہے ہیں، ہندو نے چار
دن میں حیدرآباد دکن پر قبضہ کر لیا ہماری حکومت اس قبضے کو ایجنڈے ہی میں شامل کرتی رہی، الغرض ہم حکومت کی "خبرداری"
اور اسکے "موثر علاج"، کہاں تک گنواتے رہیں، اب وقت آگیا ہے کہ ہم مغربی پاکستان والے مسلم لیگ کو چھوڑ نہیں سکتے صرف
یہ چاہتے ہیں کہ کوئی جابر اور قاہر شخص بسم اللہ کہہ کر اس کی اصلاح شروع کر دے، اور اس اصلاح کے شروع ہوتے ہی
پاکستان کے کونے کونے میں اصلاح شروع ہو جائے جب لوگ اور رعیت اور کلرک اور عوام الناس اور فوجی سپاہی درست
ہو گئے تو ہندو کیا بلا ہے کہ ہمارے ساتھ آنکھیں ملا سکے، ہمیں نہرو کا طعنہ کہ پاکستان والے اس سات سال میں صرف
آپس میں لڑتے رہے اور ہندوستان نے اس سات سال میں قابلِ قدر ترقی کی کاٹ کاٹ کر کھا رہا ہے اس لئے سب سے
بہتر یہی ہے کہ سات سال تک صرف آپس میں لڑنے والوں کا سب سے پہلے قلع قمع کیا جائے اور مسلم لیگ میں
ایک کیڑا باقی نہ رہے،

سے

## مسلم لیگ کی صلاح کیلئے بیرونی اشخاص کا ایک بورڈ بنایا جائے

مسلمانو! اگر تم نے اس اجلاس میں اس امر کا تہیہ کر لیا کہ ہم نے آج کچھ کر کے ہی اٹھنا ہے تو سب کے سب ایک آواز سے اس بات پر آجاؤ کہ مسلم لیگ کنونشن ہو یا نہ اس ڈھونگ کو رچانے سے پہلے خود منتقد مسلم لیگی صاحبان اور عوام الناس اس امر کا موثر مطالبہ کریں کہ مسلم لیگ کی اصلاح کے لئے ایک مسلم لیگ سے باہر کا شخص یا مسلم لیگ سے باہر کا ایک بے غرض آدمیوں کا گروہ مقرر کیا جائے جو باہمی مشورے سے چند آدمیوں کو سر بازار پھانسی پر لٹکا کر مسلم لیگ کی اصلاح کا ایک عام ضابطہ بنائے اس مطالبے سے وزیر اعظم پاکستان کو ایک خاص اخلاقی تقویت ہو جائے گی، وہ اپنی کیبنٹ میں پنڈی کا ریزولیوشن، پھر کراچی کا ریزولیوشن پیش کر کے اپنی خوش فہم کیبنٹ پر یہ واضح کرے گا کہ بھائیو! مسلم لیگ کا یوم الحساب آ پہنچا ہے، آؤ سات سال کے بعد اپنا حساب دو یا اپنی بدکرداریوں کا مزہ چکھو، اتنی دیر تک تو ہم نے خوب مزے کئے خوب پاکستان کو استعمال کیا، اب پاکستان کے عوام اپنے لئے مزے، اپنے لئے آزادی اپنے منگے اُڑدی کپڑا، اپنے لئے گھر، اپنے لئے کشمیر، اپنے لئے پانچ کروڑ ماں جائے مسلمان بھائی، اپنے لئے پچاس ہزار اغوا شدہ عورتوں کی رہائی اپنے لئے عمدہ تنخواہیں، اپنے لئے پانچ روپے من گندم، اپنے لئے پنجاب کے پورے چھ دریا، اپنے لئے بھری ہوئی نہریں ہم سے اور ہندو سے مانگتے ہیں، تو غافلو! جب عوام الناس اس ارادے پر مضبوط نظر آتے ہیں تو وہ تمہاری تمام "خر حاریوں" اور "موثر علاجوں" کی پرکاہ کے برابر پرواہ نہ کرتے ہوئے تم سے دو چار قربانی کے بکرے مانگتے ہیں تو تم ان بکروں کو پبلک کے حوالے کر کے آپ دوست ہو جاؤ تاکہ ہندو سے یہ سب چیزیں واپس لے لی جائیں اور اسلام کا بول بالا ہو کہ اسلام ہر جگہ امن اور عدل، صلح اور توازن، قسط اور انصاف چاہتا ہے اور شکر ہے خدا کا کہ اسلام کا بول بالا بالآخر ہو کر رہا۔ میں اب تم سے رخصت ہوتا ہوں، خدا آپ کے ساتھ ہو،

۲۴ ستمبر ۱۹۵۸ء بوقت ۱۲ بجکر ۱۵ منٹ عنایت اللہ خان المشرقی

## پاکستان کی موجودہ مشکلات کا حل آمرانہ اور جمہوری طرزِ حکومت کی درمیانی راہ اختیار کرنے میں ہے
## حضرت علامہ مشرقی کا نوٹ جو انہوں نے ۱۹۵۵ء میں وزیر اعظم چوہدری محمد علی کو دیا۔

(۱) آئینی عہد حکومت میں ترقی کا تخیل جو یورپی نژاد جمہوریت نے پیش کیا ہے صرف ان عوام پر لاگو آتا ہے جنہوں نے غیر مفید اور آمر حکمرانوں کی مدید الموت سختیوں کو برداشت کرنے خود غرض ڈکیٹروں کے ہاتھوں لامحدود تکالیف سہنے کے نتیجہ میں عوامی آواز کے بتدریج ارتفاع کے ذریعہ خود کو ایک آئینی طرز فکر میں ڈھال لیا ہو۔ بے آواز عوام کے لیے یورپی جمہوریت خود غرض لوگوں کے حصول غلبہ کے لئے ایک آلہ کار بن گئی ہے اور بے آئینی لاقانونیت ہمیشہ اجتماعی وحشت و بربریت کا باعث بنی ہے تشدد بددیانتیوں اور بدعنوانیوں کا مرقع ہوتی ہے جو ایک یا ایک سے زیادہ آمروں کی آمریت سے کئی گنا زیادہ بری ہوتی ہے۔

(۲) ناترقی یافتہ عوام پر پارٹیوں کی حکومت ایک جہنم ہوتا ہے۔ یہ پارٹیاں عوام کو نہایت بری طرح اکسپلائٹ کر کے ملک میں وحشت آفرینی کا دور دورہ پیدا کر دیتی ہیں۔

(۳) سیاسی پارٹیاں صرف آئینی طرز حکومت کے ماحول میں ہی عوام کو بہرہ مند کر سکتی ہیں جبکہ عوام سیاسی طور پر باشعور ہوں۔ لاشعور اور بے خبر عوام کو سیاسی جماعتوں کے راہنما اپنے ذاتی مفاد کے لئے آلۂ کار بناتے ہیں۔

(۴) پارلیمانی طرز حکومت انہیں لوگوں کے لئے مفید ثابت ہو سکتی ہے جو اجتماعی یا مشترکہ اقدام کے فائدہ سے آگاہ ہوں نیز جو مشترکہ اقدام کے وجود کو اجتماعی طور پر ملک کے مفاد کی خاطر ضروری قرار دیتا ہے۔ اگر عوام ان صفات کے متحمل نہیں ہوتے تو اس صورت میں ان پر پارلیمانی طرز حکومت عائد کرنا آخر کار ناکامی کی صورت ثابت ہو گی۔

(۵) پس بالا مندرجات کے تحت۔ (ا) پاکستان میں غلط اور نام نہاد ہشت سالہ جمہوری نظام ملک میں لاقانونیت اور انتشار لایا ہے۔
ب) غیر تربیت یافتہ، غیر منظم اور لاشعور عوام کے انتشار پسندوں کی خود غرضی نے ہمیشہ ہر جگہ بری طرز کی صوبائیت کو جنم دیا ہے۔
(ج) حکمران جماعت یعنی مسلم لیگ کو محض بنگالی صوبائیت کے باعث مکمل انحطاط کا سامنا کرنا پڑا۔ (د) خود غرض سیاسی رہنماؤں کے آپس میں دنگل سے ہر محکمہ کا نظم و ضبط انتہائی پست ہو گیا ہے۔

(۶) سود مند آمریت تمام عالم کے موجودہ سیاسی طرز فکر میں مفقود ہے اور کلیۃً آمرانہ حکومت بھی ایک اسلامی روح رکھنے والے ملک کے لئے ناموزوں ہے پاکستان کی موجودہ انحطاط پذیر صورت کا حل آمرانہ اور جمہوری طرز حکومت کی درمیانی راہ تلاش کرنے میں ہے جو موزوں مشورہ اور چناؤ سے تمام محکموں کے امور کے لئے ممکن بہترین کارندوں کے حصول کے ساتھ ساتھ تطہیر کا آئینی پہلو بھی پارلیمانی نظام کے نفاذ سے جہاں تک ہو سکے برقرار رکھنے کا ضامن ہو جس کی بنا یورپین طرز پر رکھی گئی ہو۔

اس قسم کا اقدام اس امر کو ضروری قرار دے گا۔ کہ پاکستان کا نظام دو مختلف اجزا پر مشتمل ہو یعنی گورنر جنرل یا صدر جیسا کہ ضروری ہو بحیثیت اسلامی امیر کے جسے اصلاح و تطہیر کے لئے خود مختارانہ وسیع انتیارات حاصل ہوں یا وہ مشیروں کی ایک کونسل کے ساتھ مشورہ کرے جسے وہ اصلاح و تطہیر کی خاطر جب چاہے طلب کرے اور ہر حل طلب مسئلہ میں اسے براہ راست مشورہ دینے کی مجاز ہو ماہرین کی یہ کونسل العدا نان ہر وقت اس کو آخری شکل دے اور ایک وزیر اعظم جو صدر اعظم کی مرضی کے مطابق ریاست کا قانونی رئیس ہو گا۔

صدر اعظم کا انتخاب رائے عامہ کے استصواب کے طریق پر ہو گا جو حدود کے اندر جو ایک رائے دہندہ کی شرائط کو پورا کریں جس سے وہ اسلامی ملک کے امیر کا چناؤ کرنے کا مجاز ہو۔ ناموں کی اس فہرست سے جس کا اعلان ملک کے وزیر اعظم کی کابینہ اور پاکستان کے صوبوں کے اکابر کی طرف

سے کیا گیا ہو۔

اسی کے ساتھ ہی نائب صدر کا انتخاب بھی عمل میں لایا جائے۔ تاکہ یہ صدر کے امور ملکی اور اس کی آئینی پوزیشن کو استوار کرنے میں ممد و معاون ثابت ہو۔

(۷) صدر اعظم بحیثیت امیر اسلامی، ریاست کی تمام تر حفاظت اور اس سے متعلق امور کا ضامن ہوگا اور اس کے حفاظتی اقدامات میں اس کی شخصیت کو کبھی چیلنج نہ کیا جائیگا۔ صدر بحیثیت امیر اسلامی اور یورپی نکتہ نگاہ سے آئینی حکومت کے سربراہ ہونے کی حیثیت سے اپنے اقدامات میں "ناقابل تقصیر" سمجھا جائیگا۔ جیسا کہ شاہ انگلستان "غلطی نہیں کر سکتے"۔ بااسلامی شریعت کی رو سے "ہر وہ شخص جو امیر کی اطاعت کرتا ہے وہ خدائے عظیم کی اطاعت کرتا ہے"۔

(۸) جیسا کہ پاکستان کا نظم و نسق جو ہر لحاظ سے قریب قریب گر چکا ہے اور قریباً ہر وہ بدنظمی جو ان گزشتہ آٹھ برس سے کہیں بھی واقع ہوئی کا بڑا سبب انتشار پسندوں کے "آئینی اطوار" کی نامعقولیت سے فائدہ اٹھانا ہے جس کے متعلق وہ سمجھتا ہے کہ وہ اسے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بچائے رکھے گی اب اس نازک مرحلہ پر پاکستان کے مستقبل کی مندرجہ بالا صورت کے علاوہ کوئی چارہ کار باقی نہیں رہا۔

(۹) پاکستان کی آئین سازی کا کام بھی گورنر جنرل کی خاص نگرانی میں ہونا چاہیئے خاص طور پر وہ حصہ جو براہ راست اسلامی قدروں سے تعلق رکھتا ہو جسے اس ضمن میں ایک بار بھی مشیروں کی کونسل بلانا پڑے گی جو دستور کو ایک مستقل نوعیت کی شکل دے گی۔

(۱۰) ایک دفعہ یہ طے کر ریاست کے سربراہ تک کی اصلاح و تطہیر گورنر جنرل کی تجاویز کے تحت عمل میں لائی جائے گی اور اس امر کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ گورنر جنرل پاکستان کے دونوں حصوں کے تمام عوام سے براہ راست باخبر رہے۔

وہ چھوٹے سے چھوٹے آدمی سے ملنے کا اہل ہو اور اپنے اختیارات سے ان کے مفادات کا پاس کر سکے اور ایک اصل قومی راہنما کی طرح تمام خامیوں اور شرارتوں کا سدباب کر سکے۔ وہ عظیم اجتماعوں کو مخاطب کر سکے اور جہاں کہیں بھی ضروری ہو انصاف سے کام لے۔

قومیں اور ملک غیر معمولی ذرائع استعمال کئے بغیر اصلاح و تطہیر نہیں پا سکتیں۔ ۲۵ ستمبر ۱۹۵۵ء — وقت ۷۔۵۔۹۔ ۱۳



## سنہ ۱۹۷۰ء کا سنگین دور

(علامہ مشرقی کا لاہور میں سنہ ۱۹۵۶ء کا خطاب)

مسلمانو! میں تمہیں خبردار کرتا ہوں کہ ایک ایسا دور آنے والا ہے جو غالباً ۱۹۷۰ کا دور ہوگا۔ اس دور میں میری آنکھیں دیکھ رہی ہیں کہ ہر طرف یورش کا ایک طوفان اٹھ رہا ہوگا، ملک کے اندرونی حالات بڑے خراب ہوں گے، خون خرابے کا ہر وقت خدشہ ہوگا، نسلی اور صوبائی تعصب کو ہر جگہ ہوا دی جا رہی ہوگی، زندہ باد اور مردہ باد کے نعرے ہوں گے، ملک کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے کے پروگرام بن رہے ہوں گے، میں تمہیں متنبہ کرتا ہوں کہ اگر ملک کی قیادت مضبوط ہاتھوں میں نہ ہوئی تو جان لو کہ اس ملک کا بچنا محال ہوگا؛ ہو سکتا ہے کہ مشرقی پاکستان مغربی پاکستان سے کٹ جائے یا اندرونی خلفشار سے فائدہ اٹھا کر کہیں انڈیا ملک کو ہڑپ نہ کر لے، یا ہو سکتا ہے کہ غلط قسم کے لوگ برسر اقتدار آ کر پاکستان کو ہندوستان کی غلامی میں دیدیں میں تمہیں سنہ ۱۹۷۰ء کے لئے خبردار کرتا ہوں کہ اسوقت کیلئے ابھی سے تیاری شروع کر دو: تاکہ اس وقت اس ملک میں ہر فرد اپنے آپ کو منظم کرے تاکہ ملک کے بیرونی اور اندرونی دشمن فائدہ نہ اٹھا سکیں یاد رکھو تم نے اگر ایسا نہ کیا تو ایک بڑا عذاب تم پر پھر نازل ہوگا۔ سنہ ۱۹۴۷ء میں تمہارے لئے جائے پناہ تھی جس میں اگر تم محفوظ ہو گئے، مگر اب میری نگاہیں دیکھتی ہیں کہ ایک طرف اٹک کا دریا ہوگا اور دوسری طرف چین کی سرحدیں ہوں گی، تمہارے لئے کہیں بھی جائے پناہ نہ ہوگی تمہیں ہندو کا غلام بن کر رہنا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری نسلیں در نسلیں ہندو کی غلامی میں رہیں اگر تم آزاد رہنا چاہو گے تو پھر تمہیں ہندو مت اختیار کرنا پڑے گا جو کہ تمہاری زندگی کا سب سے بُرا دن ہوگا کہ تم نے مذہب سے ہٹ کر دوسرا مذہب اختیار کر رہے ہو گے۔ اس عذاب سے بچنے کے لئے ابھی سے خدا کے سپاہی بن کر طاقتور بن جاؤ۔

# ۱۹۷۰ء کا سنگین دور

## (علامہ مشرقیؒ کا لاہور میں ۱۹۵۶ء کا خطاب)

مسلمانو! میں تمہیں خبردار کرتا ہوں کہ ایک ایسا دور آنے والا ہے جو غالباً ۱۹۷۰ کا دور ہوگا، اس دور میں میری آنکھیں دیکھ رہی ہیں کہ ہر طرف سے یورش کا ایک طوفان اٹھ رہا ہوگا، ملک کے اندرونی حالات بڑے خراب ہوں گے، خون خرابے کا ہر وقت خدشہ ہوگا، نسلی اور صوبائی تعصب کو ہر جگہ ہوا دی جا رہی ہوگی، زندہ باد اور مردہ باد کے نعرے ہوں گے، ملک کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے کے پروگرام بن رہے ہوں گے، میں تمہیں متنبہ کرتا ہوں کہ اگر ملک کی قیادت مضبوط ہاتھوں میں نہ ہوئی تو جان لو کہ اس ملک کا بچنا محال ہوگا، ہو سکتا ہے کہ مشرقی پاکستان مغربی پاکستان سے کٹ جائے یا اندرونی خلفشار سے فائدہ اٹھا کر کہیں انڈیا ملک کو ہڑپ نہ کرلے، یا ہو سکتا ہے کہ غلط قسم کے لوگ برسر اقتدار آ کر پاکستان کو ہندوستان کی غلامی میں دیدیں میں تمہیں ۱۹۷۰ء کے لئے خبردار کرتا ہوں کہ اسوقت کیلئے ابھی سے تیاری شروع کردو، تاکہ اس وقت اس ملک میں ہر فرد اپنے آپ کو منظم کرے تاکہ ملک کے بیرونی اور اندرونی دشمن فائدہ نہ اٹھا سکیں، یاد رکھو تم نے اگر ایسا نہ کیا تو ایک بڑا عذاب تم پر پھر نازل ہوگا، ۱۹۴۷ء میں تمہارے لئے جائے پناہ تھی جس میں اگر تم محفوظ ہوگئے، مگر اب میری نگاہیں دیکھتی ہیں کہ ایک طرف اٹک کا دریا ہوگا اور دوسری طرف چین کی سرحدیں ہوں گی، تمہارے لئے کہیں بھی جائے پناہ نہ ہوگی، تمہیں ہندو کا غلام بن کر رہنا ہوگا، ہو سکتا ہے کہ تمہاری نسلیں در نسلیں ہندو کی غلامی میں رہیں اگر تم آزاد رہنا چاہو گے تو پھر تمہیں ہندو مت اختیار کرنا پڑے گا جو کہ تمہاری زندگی کا سب سے برا دن ہوگا کہ تم اپنے مذہب سے ہٹ کر دوسرا مذہب اختیار کر رہے ہوگے۔ اس عذاب سے بچنے کے لئے ابھی سے خدا کے سپاہی بن کر طاقتور بن جاؤ؛

ننگ اور بھوک میں سسک سسک کر مرنے والے اسی فیصدی غریب مسلمان! اور آزاد پاکستان مل جانے کے باوجود سولہ سال سے دن رات آہیں نکالنے اور چیخیں مارنے والے بدقسمت کلمہ گو!
تیری مصیبت کے دن کب ختم ہوں گے؟ تیرے دل اور جگر کے زخم کب اچھے ہوں گے؟ تجھے خوشحالی کی منزل تک پہنچا کر نجات دلانے والا کب پیدا ہوگا؟ تجھے چین اور اطمینان کی زندگی کب نصیب ہوگی!

**تجھے انگریز کے زمانے میں پوسے ہندوستان سے کروڑ من سالانہ گندم مہیا کرنے والے پاکستان کو کیا ہو گیا کہ اب وہی گندم صرف پاکستان کو بیس روپے من دے رہا ہے!!!**

گندم کی اسی ہولناک گرانی کے باعث ہر چیز کی خوفناک منہگائی نے تیری کمر توڑ دی! ہر طرف رشوت کی گرم بازاری نے تیری ہر آسانی کو مشکل کر دیا! سرمایہ دار کے بے پناہ ظلم نے سولہ سال سے تجھے کہیں کا نہ چھوڑا! پولیس کے مظالم دفتروں کے عملوں کی خود غرضیوں اور رہنماؤں کی چالاکیوں نے غریب مسلمان کی زندگی کو اجیرن کر دیا! بے حیائی، فحاشی اور بدکاری اس طرح پھیلی کہ تیرے ملک کے آٹھ کروڑ باشندے

**خدا، رسول، قرآن، اسلام، ماں باپ، اُستاد سب سے بگڑ کر مادر پدر آزاد ہو گئے!! آخری نبی کی امت کے اخلاقی گناہوں نے ہر طرف اندھیر مچا دیا!!**

پاکستان بنے سے پہلے پاک لوگوں نے مخالفین کو دین اسلام کا تماشا خوب دکھایا کہ روئے زمین کی سب سے بڑی اسلامی سلطنت نے دنیا کے مشرکوں اور کافروں کو اپنے آسمانی مذہب کا نمونہ خوب پیش کیا!!

سولہ سال میں ایک حاکم، ایک حکومت ایک غیرت مند شخص نمودار نہ ہوا جو ڈنڈے کے زور سے سب کو درست کر کے پاکستان کو مضبوط ترین سلطنت بنا دیتا!

ادھر سوچ اور غور سے دیکھ اے مسلمان! کہ سولہ سال سے کشمیر تیری خوشحالی کی شاہ رگ ہے ہندو کے قبضے میں ہے، کئی حکومتیں اس کو ہندو سے واپس لینے کے بلند بانگ دعوے کرتے کرتے آئیں اور چل بسیں، نہ کوئی جنگ ہوئی نہ کشمیر ملا، بلکہ پانی بند کر دیا۔ [illegible]
کے رخ پھیر پھیر کر پاکستان کو بنجر اور کنگال کر گیا!! اب یہ چالاک بنیا کشمیر کا بڑا حصہ پاکستان کے لئے اور تھوڑا حصہ اپنے لئے کہ کر نیروں کی طرح تقسیم کشمیر کی تجویز پاکستان کے رہنماؤں سے منوا رہا ہے تاکہ پاکستان کو کشمیر کا [illegible]
کا مسئلہ نہیں بلکہ [illegible] کیا جائے اور بھارت کے مشترکہ دفاع کی تجویز میں پاکستان شامل ہو کر اپنے آپ کو بھارت کا ایک حقیر ضمیمہ بنا دے اور خودکشی کرے۔ یاد رکھ یہ دونوں تجویزیں پاکستان کے لئے [illegible]

**یاد رکھ جب تک پاکستان کے دو کروڑ بالغ مرد منظم سپاہی بن کر میدان میں نہ آئیں گے کشمیر کا مل جانا ناممکن ہے،**

اور یہ صرف اس طرح ہو سکتا ہے کہ صدر ایوب چوہدری خورشید خالد سابق ناظم اعلیٰ کی نئے سرے سے جاری کردہ خاکسار تحریک کی صدارت قبول کر کے تمام قوم کو سپاہی بنا سکیں۔ [illegible]
ادھر بدنصیب مسلمان! اس کے پاکستان کے دوست امریکہ اور انگلستان تیرے جانی دشمن نہرو کو امداد دے کر پاکستان کو صفر ہستی سے مٹانے کی تجویزیں کر رہے ہیں
ان خطرناک حالات میں مسلمان! آؤ بارگاہ خداوندی میں اپنے گناہوں سے سچے دل سے توبہ کر کے ایک مضبوط ہستی کو برقرار رکھنے کی عظیم الشان کوشش کریں

# راولپنڈی لیاقت باغ میں ۱۷، ۱۸، ۱۹ مئی ۱۹۶۳ء بروز جمعہ ہفتہ اتوار کو خاکسار سپاہیوں کی کنونشن ہوگی

[illegible] صدر ایوب کے حقیقی بھائی محمد اکرم خان، بشیر احمد صدیقی اور خلیفہ [illegible] کی قیادت کریں گے۔ اس کنونشن میں ہزاروں کی تعداد میں خاکسار سپاہی شریک ہو کر اپنی جان کو [illegible] والی
فریاد بارگاہ خداوندی میں پیش کریں اور ایک مطالبہ صدر [illegible] حاضر ہو کر

**خالص اسلامی اور غیر سیاسی خاکسار تحریک کی صدارت کی پیشکش پاکستان کے فوجی رہنما صدر ایوب کے حضور میں پیش کرے**

اور صدر موصوف پر واضح کیا جائے کہ جب پنڈت نہرو جیسا غیر فوجی رہنما اپنی تمام قوم کو فوجی بنانے کی مسلسل کوشش کر رہا ہے تو صدر ایوب فوجی ہو کر تمام آٹھ کروڑ پاکستانی قوم کو فوجی بنانے اور کشمیر کو عملی طور پر حاصل کرنے کا پہلا قدم اٹھائے۔ صدر موصوف حکومت کے زور سے ہر بالغ مرد کو مجبور کرے کہ وہ اپنے اپنے محلوں میں روزانہ ایک گھنٹہ بیلچے، نصف گھنٹہ خدمت خلق، پندرہ منٹ مارچ اور پندرہ منٹ عسکری نماز مغرب ادا کریں تاکہ اس روزانہ پروگرام کی تعمیل سے
ان بے مزد سپاہیوں میں بے پناہ عظیم پیدا ہو اور وہ ایک آواز پر سب جمع ہو کر کشمیر کے متعلق پنڈت نہرو کے ارادوں کو یکسر بدل سکیں بلکہ پاکستان کو مضبوط ترین سلطنت بنانے کی ابتدا کریں

**اخباری خبر کے مطابق صدر ایوب نے نواب شاہ کے دورے پر اعلان کیا تھا کہ وہ اسی جماعت میں شامل ہوں گے جو سب سے زیادہ منظم، پابند احکام اور عوام الناس میں ہر دلعزیز ہوگی**

**اس بنا پر وہ جماعت صرف خاکسار تحریک ہے، اور صدر ایوب کی اس میں شمولیت نہ صرف یہ کہ اس کی مرکزیت کو دس گنا مضبوط کرے گی بلکہ پاکستان کو مضبوط ترین اسلامی سلطنت بنا کر رہے گی،**

اس موقع پر [illegible] فوجی زبان میں پیش ہوں گے تاکہ پنڈت نہرو کے ارادوں کو خاک کر سکے!!
اور کنونشن میں [illegible] شریک ہوں، انگریز کے دور میں ہندوستان کے ہر حصے میں صد ہا اجتماع ہوئے جن میں خاکسار بمبئی، مدراس اور کلکتہ تک ہزاروں کی تعداد میں بے روک ٹوک اسی تنظیم سے شامل ہوتے رہے
۔ سارا بی بی اسی طرح مختلف ٹولیوں میں اپنے اپنے علاقوں سے نکلیں اور اللہ کی راہ میں اپنی بے مزد [illegible] کر کے دنیا کو حیران کریں کہ خاکسار سپاہی تین دن کی خوراک کا انتظام اپنے ساتھ رکھے اگر ممکن ہے کہ بیچ اس پر راولپنڈی میں نہ پڑے۔
ان تین دنوں میں کوشش کی جائے گی کہ یہ اجتماع قناتوں کے اندر ہو، کوئی کیمپ لگایا نہ جائے تاکہ پبلک کو لاکھوں کی تعداد میں اس احاطے میں شامل ہونے کا باری باری موقع دیا جائے تاکہ فوجی نظام کی تبلیغ عام الناس
بشرط ممکن ہو سکے ۱۷ مئی ۱۹۶۳ء کو میدان میں ہے جو کنونشن کی کامیابی سے وہ ہر مستقبل ہوگی پاس روز کے [illegible] ہر جگہ پر روانہ ہوں اور مرکزی دفتر **الاصلاح** اچھرہ لاہور کو تعداد کی اطلاع دی جائے۔ انہی تین دنوں قائد تحریک کے
بعد [illegible] جانشین کا انتخاب، پیر الٰہی بخش کراچی، [illegible] ڈیرہ غازی خان، غلام مصطفےٰ [illegible]، میر [illegible] حیدرآباد سندھ، [illegible] حیدرآباد [illegible] کراچی، [illegible]
[illegible] کنونشن میں کثیر خاکساروں کی شمولیت کے احکام دے گئے ہیں۔ [illegible] حضرت علامہ مشرقی کی [illegible]

---

**نائب ناظمان اعلیٰ خاکسار تحریک مرکزی دفتر راولپنڈی بحکم ادارۂ علیۂ ہند**

# ادارۂ تعلیماتِ مشرقی کے مقاصد اور طریقِ کار

(۱) یہ ایک علمی، غیر سیاسی اور غیر منفعت بخش ادارہ ہوگا۔

(۲) اس کا مقصد علامہ مشرقی رح کی تعلیم کو پھیلانا ہوگا۔

(۳) اس مطلب کے لئے حسبِ ذیل کتب شائع کی جائیں گی۔

(ا) علامہ کی تحریر و تقریر۔

(ب) جو کچھ انہوں نے خطوط اور ملاقاتوں میں کہا۔

(ج) ان کے عمل کی کہانی۔

(د) ان کے متعلق تحقیقی یا دوسری لکھی ہوئی کتابیں،

(س) ان کی تعلیم سے مطابقت رکھنے والی دوسرے مصنفین کی کتابیں۔

(۴) ادارہ کے ارکان کی تعداد ایک بلا حد ہوگی جو اعزازی کام کریں گے۔

(۵) ہر رکن پر لازم ہوگا کہ ادارہ کو ایک سو روپے پیشگی برائے اشاعت کتب دے۔

(۶) رکن کو ادارہ کی کتب نصف قیمت پر ملیں گی۔

(۷) کوئی رکن چاہے تو تین ماہ کے نوٹس پر علیحدہ ہو سکے گا۔

(۸) ارکان کی مجلس عام میں ان قواعد میں ترمیم و اضافہ ہو سکے گا، بشرطیکہ اکثریت اس پر متفق ہو۔ غیر حاضر ممبر اپنی رائے کا اظہار بذریعہ خط کر سکیں گے۔

---

ناظم ادارہ

ادارہ تعلیماتِ مشرقی لاہور نے صابر پرنٹنگ پریس لاہور سے شائع کیا

[i] *Allama Mashriqi Narrowly Escapes the Gallows: Court Proceedings of an Unpardonable Crime Against the Man Who Led the Freedom of the Indian Subcontinent*. Author: Nasim Yousaf

[ii] Under British Rule, most of South India was integrated into a region called the Madras Presidency. In 1956, the Madras Presidency was disbanded and Tamil Nadu was established.

[iii] *Al-Islah* April 16, 1937, p.1

[iv] *The Pakistan Times*, Lahore, May 07, 1962